کثیر دونوں کا جائز ہے اگر چہ فراءنحوی نے اس کی اجازت نہیں دی ہے۔

استثناء کی اصل یہ ہے کہ استثناء کرنے کے بعد جو مقدار باقی رہی اس کا تکلم کرنا استثناء ہے۔ حاصل یہ کہ مستثنیٰ منہ کی جو مقدار باقی رہ گئی اس کا تکلم کرنا استثناء کہلائے گا۔ لہٰذا ایک آدمی کا قول کہ فلاں کا مجھ پر ایک درہم ہے اور اس کا قول کہ فلاں کے مجھ پر دس درہم ہیں نو کے علاوہ۔ ان دونوں اقوال میں کوئی فرق نہیں ہے۔ پس حاصل یہ نکلا کہ کل سے بعض کا استثناء کرنا درست ہے۔ اور کل کا کل سے استثناء درست نہیں۔ کیونکہ کل کا استثناء کرنے کے بعد کچھ باقی نہیں رہے گا جس کے ساتھ تکلم کرنے والا ہو۔ اور استثناء کی صحت کیلئے یہ بھی ضروری ہے کہ استثناء اصل کلام کے ساتھ متصلاً ہو۔

بہر حال جب یہ اصول ثابت ہو گیا تو پہلی صورت میں مستثنیٰ منہ سے باقی ماندہ مقدار دو ہیں۔ لہٰذا دو طلاقیں واقع ہو جائیں گی۔ اور دوسری صورت میں استثناء کے بعد باقی ماندہ ایک ہے۔ لہٰذا ایک طلاق واقع ہوگی۔ اور اگر شوہر نے کہا انت طالق ثلاثاً الا ثلاثاً تو اس صورت میں استثناء باطل ہوگا۔ اور تین طلاقیں واقع ہوں گی۔ کیونکہ یہ کل کا استثناء کل سے ہے۔ اور کل کا استثناء کرنا صحیح نہیں ہے۔ کیونکہ استثناء کرنے کے بعد کوئی چیز باقی نہیں رہی جس کے ساتھ اس کو تکلم کرنے والا کہا جائے۔ واللّٰہ سبحانہ و تعالیٰ اعلم بالصواب

ربنا تقبل منا انک انت السمیع العلیم و تب علینا انک انت التواب الرحیم والحمد للّٰہ رب العالمین والصلوٰۃ والسلام علیٰ سید الانبیاء و المرسلین و علیٰ آلہٖ و اصحابہٖ اجمعین برحمتک یا ارحم الراحمین اللّٰھم — آمین

جمیل احمد عفی عنہ سکروڈوی

۲۷ ر ذی قعدہ ۱۴۰۳ھ